www.muhammadilibrary.com


مطلوب و پسندیدہ ہے "دراں حالیکہ سرمایہ داروں میں سب قارون ہی نہیں ہیں، ان میں عثمانؓ اور ابوبکرؓ بھی ہیں عبدالرحمٰن بن عوفؓ طلحہؓ و زبیرؓ یعلی بن امیہؓ اور حضرت علیؓ بھی ہیں؎ ان کی "سرمایہ داری" کو کون مذموم کہہ سکتا ہے؟ اسلام کی نظر میں ان حضرات کی سرمایہ داری بھی عین مطلوب اور پسندیدہ ہے اسی طرح حضرت معاویہؓ اور حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ جیسے بادشاہوں کی "ملوکیت" اسلام میں ناپسندیدہ نہیں صرف وہ بادشاہت ناپسندیدہ ہے جو انسان کو خودسر اور خدائی ہدایات و احکامات سے بے پرواہ بنا دے جس طرح سرمایہ داری نہ مطلقاً مذموم ہے نہ محمود اس کا استعمال اسے مذموم بھی بنا سکتا ہے - اور قابل تعریف بھی بنا سکتا ہے۔ اسی طرح "ملوکیت" نہ مطلقاً مذموم ہے نہ محمود اس کا استعمال اسلام کی نگاہ میں اسے مطلوب و محمود بھی بنا سکتا ہے اور مذموم و نامطلوب بھی،

## ہمارا نقطۂ نظر اور اس کے ثمراتِ حسنہ۔

الحمدللہ "خلافت و ملوکیت" پر ہماری تنقید یہاں ختم ہو گئی اس بحث میں ہمارا جو نقطۂ نظر ہے اسے ایک مرتبہ پھر ذہن نشین کر لیجئے۔

خلافت کی وہ خصوصیات جو مولانا نے بتلائی ہیں، ماسوا پہلی خصوصیات کے مسلم ہے اس کے ساتھ ہی ہمارا دعویٰ یہ ہے کہ اسلامی حکومت کی یہ خصوصیات "ملوکیت" کے آتے ہی اس طرح ختم نہیں ہو گئی تھیں جس طرح سورج کے طلوع ہوتے ہی رات کی تاریکی معدوم ہو جاتی ہے بلکہ یہ خصوصیات "ملوکیت" بالخصوص حضرت معاویہؓ کے دور میں بھی بدستور موجود رہیں، اور تاریخ اسلام میں بیسیوں ایسے "بادشاہ" ہوئے ہیں جن کی "ملوکیت" انہی خصوصیات

---

؎ تفصیل کے لیے دیکھیے مقدمہ ابن خلدون، فصل انقلاب الخلافۃ الی الملک حضرت علیؓ کے فقر کی داستانیں بہت مشہور ہیں۔ لیکن معتبر روایات اس کے برعکس ہیں وہ بھی اپنے مزاج و طبیعت کی سادگی و زہد کے باوصف "سرمایہ دار" تھے پانچ مختلف مقامات پر ان کی زرعی زمینیں تھیں جن میں سے چار خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں عطا فرمائی تھیں اور بعد میں ایک حضرت عمرؓ نے عطا کی تھی حضرت عثمانؓ کی شہادت کے وقت ان زمینوں کی سالانہ آمدنی ایک لاکھ دینار تھی۔ اس کے علاوہ اور بھی ذرائع آمدنی تھے تمام آمدنی کی سالانہ زکوٰۃ خود حضرت علیؓ کے بقول چالیس ہزار دینار نکلتی تھی ملاحظہ ہو، سنن کبریٰ، بیہقی ج ۶ ص ۱۴۴ کتاب الخراج یحییٰ بن آدم، ص ۷۸، ۸۳ فتوح البلدان، ص ۲۰، البدایۃ والنہایۃ، ج ۷، ص

www.muhammadilibrary.com

کی آئینہ دار بھی جو مولانا نے خلافت کی بتائی ہیں، ملوکیت میں جو کچھ خرابیاں پیدا ہوئی ہیں وہ صرف ملوکیت کے نتیجے میں نہیں بلکہ وہ قلب و ذہن کی اس تبدیلی کا نتیجہ تھا جس سے بحیثیت مجموعی پورا اسلامی معاشرہ دوچار ہوا اور جس کی وجہ سے اسلامی زندگی کے ہر شعبے میں کچھ نہ کچھ بگاڑ پیدا ہوا کوئی شعبہ بھی اس حالت پر باقی نہ رہا، جس پر وہ زمانۂ رسالت یا حضرت ابو بکرؓ و عمرؓ کے عہد میں تھا، البتہ ہر دور میں اللہ تعالیٰ کے ایسے بندے ہوتے رہے ہیں جنہیں خاص طور پر اس نے قلب و ذہن کی اس تبدیلی سے محفوظ رکھا اور انہیں اصلاح و تجدید کی مساعی سر انجام دینے کی توفیق بخشی۔ مصلحین کا یہ گروہ ہر نوع کے افراد پر مشتمل تھا ان میں علماء و صوفیاء بھی ہیں، جنہوں نے اسلامی معاشرے کی زوال پذیر اقدار کو از سر نو حیات تازہ بخشی اور شرک و بدعت کے گھٹا ٹوپ اندھیروں میں پھر سے توحید و سنت کی قندیلیں روشن کیں، ان میں فقہائے محدثین بھی ہیں جنہوں نے علم حدیث کی حفاظت و اس کی اشاعت و تدوین اور زندگی کے مسائل پر ان کا انطباق کیا اور اس کے ساتھ ہی ذخیرۂ احادیث کو ضعاف و موضوع روایات سے تطہیر کی۔ ان میں امراء و ملوک بھی ہیں جنہوں نے سیاسیات کے اس بگاڑ کی اصلاح کی جو خود ان کے پیشرو بادشاہوں کے غلط طرز عمل کی وجہ سے پیدا ہوتا جاتا رہا۔ اگر "ملوکیت" خود فساد کا منبع ہوتی تو کسی "بادشاہ" کے ہاتھوں اصلاح و تجدید کا کام کبھی سر انجام نہ پاتا، لیکن واقعہ یہ ہے کہ ایسا ہوا جس سے کوئی شخص انکار نہیں کر سکتا۔ بادشاہوں سے بھی اللہ تعالیٰ نے اصلاح کا کام لیا، اس سلسلے میں خود مولانا نے حضرت عمر بن عبد العزیز رح کی مثال دی ہے، اصطلاحی معنوں میں "بادشاہ" ہی تھے۔

حضرت معاویہؓ وغیرہ کے متعلق کتب تواریخ کی بعض ظاہری روایات سے جو یہ تاثر دیا گیا ہے کہ ان کے دور میں اسلامی حکومت کی تمام امتیازی خصوصیات کو مٹا کر رکھ دیا گیا تھا، بے بنیاد بالکل غلط ہے اس بنیاد پر یہی دعویٰ ایک دوسرا شخص خلافت راشدہ کے نصف آخر کے متعلق بھی کر سکتا ہے، جیسا کہ اس کی وضاحت گزر چکی ہے، تحقیق کا یہ رویہ چل نکلا تو ظاہر ہے تحقیق کی عشوہ طرازیوں سے حضرت عثمان رضؓ و حضرت علیؓ کا بچ پانا

www.muhammadilibrary.com


بھی مشکل ہو جائے گا۔

ہمارے نقطۂ نظر کے جو نتائج نکل سکتے ہیں وہ حسب ذیل ہیں۔

صحابہ کرام کے مشاجرات اور حضرت عثمان و حضرت معاویہ رضی اللہ عنہم وغیرہ کے اقدامات کی ایسی معقول توجیہہ ممکن ہے، جس سے ان کا شرفِ صحابیت مجروح نہیں ہوتا، مسلمانوں کو ان سے جو عقیدت اور حسنِ ظن ہے وہ باقی رہتا ہے، اور سب سے بڑھ کر قرآن و حدیث نے ان کی جو صفات بتلائی ہیں، ان کی نفی نہیں ہوتی رضی اللہ عنہم و رضوا عنہ

موجودہ نسل کے ذہن میں اپنے اسلاف سے نفرت کی بجائے محبت و عقیدت پیدا ہوگی اور ان کی نگاہیں اپنے حال و مستقبل کو تابناک بنانے کے لیے غیروں کی طرف نہیں بلکہ اپنے ان اسلاف ہی کی طرف اٹھیں گی، جو اپنی بعض کوتاہیوں کے باوصف مسلمان اور اسلامی عظمت کے علمبردار تھے۔ ہمیشہ اسلام کی طرف ہر اٹھنے والے ہاتھ کو قلم اور اس کی طرف اٹھنے والے قدموں کو شل کر دیتے رہے۔ رحمہم اللہ رحمۃ واسعۃ۔

اور سب سے بڑھ کر اسلام کا نظامِ حکومت "عنقا صفت" نہیں رہتا کہ جس کی جھلک دنیا نے ۳۰ سال بلکہ صرف ۱۲ یا ۱۳ سال ہی (عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی شہادت تک) دیکھی ہو، اس کے بعد وہ شیعوں کے امام غائب کی طرح ایسا روپوش ہو گیا کہ جس کو دوبارہ منظرِ عام پر دیکھنے کے لیے تیرہ صدیاں بیت گئیں اور دیکھتے دیکھتے تمام مسلمانوں کی آنکھیں بھی پتھرا گئی ہوں بلکہ اسلام کا نظامِ حکومت ایک متحرک، جاندار اور ہر دور میں قابلِ عمل نظر آتا ہے کیونکہ خزات کے ساتھ ساتھ وہ ہر دور میں اپنی صحیح روح کے ساتھ روبہ عمل رہا، حتیٰ کہ اس دور میں بھی وہ سعودی عرب میں روبہ عمل، اپنی قوت اور تازگی کی شہادت دے رہا ہے، مختلف وقتوں میں بادشاہوں کے غلط طرزِ عمل کے نتیجے میں اسلامی حکومت کی خصوصیات کے بہت سے نقوش دھندلا تے ضرور رہے ہیں تاہم ان کی کچھ نہ کچھ چھاپ پھر بھی ہر دور میں نمایاں رہی ہے، زوال و تغیر ایک فطری عمل ہے، جس سے دنیا کی ایسی کوئی چیز مستثنیٰ نہیں ہو سکتی جس کا وجود محض چند روزہ نہیں بلکہ صدیوں تک رہتا ہے، دنیا کا کوئی قانون یا نظام ایسا پیش نہیں کیا جا سکتا جس پر مرورِ ایام نے زوال و تغیر کا کچھ نہ کچھ سایہ نہ ڈالا

www.muhammadilibrary.com


ہو، اسلامی نظامِ حکومت نے پوری بارہ صدیاں دنیا پر حکمرانی کی ہے، یہ کوئی تھوڑا عرصہ نہیں، بڑا طویل راستہ ہے جو قطع کر کے ہم تک پہنچا ہے۔ یہ قطعاً ناممکن تھا کہ کہ اتنی طویل صدیوں میں اس پر تغیر کا کوئی وار نہ ہوتا یا اگر وار ہوتا بھی تو وہ اسے سہہ جاتا اور اس کا کوئی اثر قبول نہ کرتا، اس پر بڑے بڑے تغیرات آئے، متعدد مرتبہ اس کی زندگی تک خطرے میں پڑ گئی، لیکن پھر کوئی مردِ درویش آیا اور اس کی عروقِ مردہ میں تازہ خون دوڑا کر اس کو حیاتِ نو بخش دیتا۔ پس اس کی کوتاہیوں اور خامیوں کو بنیاد بنا کر یہ دعویٰ کر دینا کہ اسلامی نظامِ حکومت صرف ۳۰ رسال ہی چلا، اس کے بعد سے آج تک روئے زمین پر کہیں (سوائے عمر بن عبد العزیز کے مختصر ترین دور کے) یہ اپنی اصلی صورت میں قائم نہ ہو سکا، یاس انگیز طرزِ عمل ہے جس سے مسلمانوں کی موجودہ نسل کے دل و دماغ سے اسلامی حکومت کے قیام کے جذبے کا ہی سرے سے مفقود ہو جانے کا خطرہ ہے۔ اس کے برعکس ہمارے نقطۂ نظر سے وہ اب بھی اسی طرح قابلِ عمل ہے جس طرح پچھلے ادوار میں وہ وقتاً فوقتاً روئے زمین پر اپنی آب و تاب کے ساتھ جلوہ گر رہا ہے اس سے قوم کے اندر مایوسی کی لہر نہیں بلکہ ان کے اندر امیدوں کے چراغ روشن ہوں گے، ان کے جذباتِ عمل ٹھٹھریں گے نہیں بلکہ اور ابھریں گے اور اسلامی حکومت کا قیام انہیں ناممکن نہیں بلکہ عین ممکن نظر آئے گا۔

"خلافت و ملوکیت" اور اس کے نتائج۔

"خلافت و ملوکیت" میں جو نقطۂ نظر پیش کیا گیا ہے وہ مختصراً یہ ہے:۔

(الف) اسلام کا نظامِ حکومت (خلافت) تھوڑے ہی عرصے بعد "ملوکیت" میں تبدیل ہو گیا، اور اس کا آغاز بھی حضرت عثمان رضؓ کے ان اقدامات سے ہوا جو انہوں نے اکابر صحابہ کو معزول کر کے ان کی جگہ اپنے قریبی رشتہ داروں کو فائز کیا، مزید برآں ان کے ساتھ خصوصی مراعات برتیں، مسلمانوں کے مشترکہ بیت المال سے اپنے رشتہ داروں کو خاص طور پر عطیے دیئے۔ حضرت علی رضؓ نے اپنے دورِ خلافت میں ملوکیت کے اس رجحان کو، جس کی بنیاد حضرت عثمان رضؓ رکھ گئے تھے، روکنے کی بڑی کوشش کی لیکن

www.muhammadilibrary.com


تمام ہے اور حضرت معاویہ رضؓ کے خلیفہ بنتے ہی نظام خلافت ختم ہو گیا۔

(ب) حضرت معاویہ رضؓ نے اپنے دورِ حکومت میں (سنہ [illegible] تک) اسلامی حکومت کی تمام امتیازی خصوصیات کو ختم کر دیا، اور اس کی جگہ ایک آمرانہ و مستبدانہ نظام حکومت قائم کیا، جو ہر اسلامی خصوصیت سے عاری اور ہر جاہلی اور دنیوی حکومت کی خصوصیات کا آئینہ دار تھا، اس سے لے کر آج تک باستثناء عمر بن عبدالعزیز دورِ اسلام میں یہی نظام ملوکیت چلا کر رہا ہے۔

(ج) مزید براں اس ضمن میں مولانا مودودی صاحب نے حضرت عثمان، حضرت عمرو بن العاص، حضرت مغیرہ بن شعبہ، حضرت معاویہ، حضرت عائشہ رضؓ، حضرت طلحہ و زبیر رضؓ وغیرہم رضوان اللہ علیہم اجمعین کے کردار کو جس طرح مسخ کر کے پیش کیا ہے وہ الگ ایک دلخراش داستان ہے جس کی تفصیل قارئینِ کتاب پڑھ چکے۔

مولانا کے اس نقطۂ نظر اور طرزِ عمل کے جو نتائج نکل سکتے ہیں اور نکل رہے ہیں وہ درج ذیل ہیں۔

۱۔ صحابۂ کرام کی ردائے تقدس و عظمت تار تار ہو گئی، عقیدت و حسنِ ظن کی جگہ نفرت و سوءِ ظن نے لے لی، دوسرے لفظوں میں یوں بھی کہہ سکتے ہیں کہ رفض و تشیع کو ایک مضبوط بنیاد فراہم ہو گئی ہے اب یہ ڈیوٹی صرف شیعوں کی ہی نہیں رہی کہ وہ صحابۂ کرام کو برا کہیں، اہل سنت میں سے بھی اب ہر کوئی حضرت [illegible] وغیرہم پر اس طرح تنقید کرنے لگا ہے جیسے وہ ایک عام انسان تھے جن میں خوبی کوئی نہ تھی البتہ برائیوں کا وہ مجموعہ تھے۔ صحابۂ کرام کے اس مقام کو جسے قرآن و حدیث نے بیان کیا ہے اور اس کردار میں، جسے مولانا نے اپنی ذہانت اور قوتِ تخلیق سے پیکرِ وجود عطا کیا ہے، تطبیق ناممکن ہے۔ ایک کو صحیح ماننے کی صورت میں لازماً دوسرے کی تکذیب کرنی پڑتی ہے۔ بیک وقت دونوں کی صحت کو ثابت نہیں کیا جا سکتا۔

۲۔ جب اسلام کے نظام حکومت کو خود حضرت عثمان رضؓ و حضرت معاویہ [illegible]

www.muhammadilibrary.com

یہ ہے مختصر روداد ان تغیرات کی جو خلافت راشدہ کی جگہ ملوکیت کے آجانے سے رونما ہوئے ..... لیکن یہ خیال کرنا سخت غلط ہوگا کہ ان سیاسی تغیرات نے سرے سے اسلامی نظام زندگی ہی کا خاتمہ کر دیا بعض لوگ بڑے سطحی انداز میں تاریخ کا مطالعہ کر کے بے تکلف یہ فیصلہ کر ڈالتے ہیں کہ اسلام تو بس تیس سال چلا اور پھر ختم ہو گیا" [illegible]

مولانا نے بڑی فنکارانہ مہارت سے مسئلے کی نوعیت بدل دی ہے، یہ آج تک کسی نے نہیں کہا کہ ۳۰ سال کے بعد "اسلام" ہی ختم ہو گیا۔ "اسلام" کے ماننے والے تو ہزاروں اور لاکھوں نہیں کروڑوں کی تعداد میں ہر دور میں موجود رہے ہیں، اسلامی نظام زندگی کے عمل پیرا بھی ہر عصر میں لاکھوں کی تعداد میں موجود رہے ہیں، اس سے کون شخص انکار کر سکتا ہے، ان کا دعوی صرف یہ ہے کہ اسلام نے جو نظام خلافت مسلمانوں کو عطا کیا تھا وہ صرف ۳۰ سال چل کر ختم ہو گیا، اس لیے اسلام کا نظام حکومت قابل عمل نہیں ہے۔ چونکہ مولانا کی کتاب بھی اسی محور کے گرد گھوم رہی ہے کہ نظام خلافت حضرت معاویہ رض کے خلیفہ بنتے ہی ختم ہو گیا اور ان کے بعد سے آج تک وہ دوبارہ نافذ نہیں ہو سکا، اس لیے مولانا نے دعوے کی نوعیت ہی بدل دی ہے، حالانکہ اسلام کے خاتمہ کا دعوی نہ کسی نے کیا ہے نہ کوئی ہوش مند کر سکتا ہے، البتہ ان کا جو دعوی ہے، مولانا نے یہ کتاب لکھ کر اور آخر میں دعوے کی نوعیت بدل کر اس پر مہر تصدیق ثبت کر دی ہے۔

کیا اب اس کے بعد اس امر میں کوئی شک رہ جاتا ہے کہ یہ کتاب بحیثیت مجموعی مسلمانوں کو اسلامی نظام حکومت کے قیام سے ناامید کر دینے والی ہے اگرچہ خود مولانا تو بعد کی انفرادی یا جماعت اس کے حق میں کہاں ہیں۔

المکتبۃ الرحمانیۃ السلفیۃ
۹۹-۰۰ بے ماڈل ٹاؤن۔ لاہور
07461

www.muhammadilibrary.com

# مصادر و مآخذ

## تفاسیر

القرآن الحکیم

تفسیر المنار - رشید رضا مصری

تفسیر ابن جریر طبری

تفسیر ابن کثیر

تفسیر الدر المنثور - السیوطی

تفسیر المظہری (عربی) قاضی ثناء اللہ پانی پتی

احکام القرآن - الجصاص

احکام القرآن - ابن العربی

احکام القرآن - امام شافعی

## احادیث

صحیح بخاری

صحیح مسلم

سنن ترمذی

السنن الکبری - امام بیہقی

مشکوٰۃ المصابیح

الام - امام شافعی

مصنف ابن ابی شیبۃ

مجمع الزوائد - حافظ ہیثمی

الموضوعات الکبیر - ملا علی قاری

## تواریخ و سیر

تاریخ الامم والملوک - ابن جریر طبری

البدایۃ والنہایۃ - حافظ ابن کثیر

الکامل - ابن الاثیر

الطبقات الکبری - ابن سعد

تاریخ ابن خلدون

مقدمہ ابن خلدون

انساب الاشراف - بلاذری

فتوح البلدان - ؍؍

مروج الذہب - المسعودی

الامامۃ والسیاسۃ - ابن قتیبۃ

تاریخ بغداد - الخطیب البغدادی

تہذیب تاریخ ابن عساکر - ابن بدران

سیر اعلام النبلاء - الذہبی

الحلیۃ - ابو نعیم

جوامع السیرۃ - ابن حزم

ضحی الاسلام - احمد امین مصری

الاستیعاب - ابن عبد البر

الاصابہ فی اسماء الصحابۃ - حافظ ابن حجر

شرح نہج البلاغۃ - ابن ابی الحدید

www.muhammadilibrary.com

www.muhammadilibrary.com

شروح احادیث

فتح الباری شرح صحیح بخاری - حافظ ابن حجر

مقدمہ فتح الباری - "

شرح صحیح مسلم - امام نووی

التعلیق الصبیح - ادریس کاندھلوی

اصول حدیث و مصطلحات الرجال:

تدریب الراوی - السیوطی

توضیح الافکار - محمد بن اسماعیل صاحب سبل السلام

علوم الحدیث - ابن الصلاح

الباعث الحثیث - حافظ ابن کثیر

فتح المغیث - السخاوی

منہج الوصول - نواب صدیق حسن خان

النکت علی ابن الصلاح (مخطوطہ) ابن حجر

تہذیب التہذیب - حافظ ابن حجر

لسان المیزان - "

میزان الاعتدال - الذہبی

فقہ

بدایۃ المجتہد - ابن رشد

المغنی مع الشرح الکبیر - ابن قدامہ

فتاویٰ ابن تیمیہ

عقائد و کلامیات

شرح الطحاویۃ فی العقیدۃ السلفیۃ

العقیدۃ الواسطیۃ - ابن تیمیہ

العقیدۃ السفارینی - محمد بن احمد السفارینی

المسامرۃ بشرح المسایرۃ - ابن الہمام

الفصل - حافظ ابن حزم

ازالۃ الخفاء - شاہ ولی اللہ محدث دہلوی

منہاج السنۃ - شیخ الاسلام ابن تیمیہ

العواصم من القواصم - ابن العربی مالکی

تعلیقات علی العواصم محب الدین الخطیب

تعلیقات مختصر تحفہ اثنا عشریہ (عربی) "

تحفہ اثنا عشریہ (فارسی) شاہ عبد العزیز

الصواعق المحرقۃ - ابن حجر ہیتمی

تطہیر الجنان

السنۃ و مکانتہا فی التشریع الاسلامی مصطفیٰ

مکتوبات حضرت مجدد الف ثانی

اردو کتب و رسائل

مکتوبات مولانا حسین احمد مدنی

سیرت النبی (شبلی نعمانی)

حضرت معاویہ کی سیاسی زندگی (احمد علی)

تاریخ اسلام (اکبر شاہ خان نجیب آبادی)

تاریخ الامت اسلم جیراج پوری

مسئلہ خلافت (مولانا ابو الکلام آزاد)

رسائل و مسائل حصہ اول (مولانا مودودی)

تحریک تجدید و احیائے دین - "

ماہنامہ استیارہ ماہ عہد (حکیم الصدیقی)

www.muhammadilibrary.com

تحقیقی لٹریچر میں ایک گرانقدر اضافہ

# خلافت و ملوکیت

## تاریخی و شرعی حیثیت

تالیف : حافظ صلاح الدین یوسف

مولانا مودودی صاحب کی کتاب "خلافت و ملوکیت" کے جواب میں اب تک کئی تنقیدی کتابیں شائع ہو چکی ہیں لیکن یہ تازہ کتاب کئی حیثیتوں سے منفرد ہے :

۱ — اسلام کے اجتماعی نظام میں تبدیلی [illegible] کے اصل سبب کی تحقیق
۲ — خلافت و ملوکیت [illegible] کی تحقیقی تردید
۳ — کتاب مذکور کے آخر [illegible] کے پہلی دفعہ جوابات دیئے گئے ہیں۔
۴ — ملوکیت کے ضمن میں حضرت معاویہؓ پر عاید کردہ الزامات کا [illegible] انداز میں وضاحت۔
۵ — خلافت اور ملوکیت کی شرعی و تاریخی حیثیت پر مدلل بحث
[illegible] ہر بحث دلچسپ حقیقت افروز دلائل سے مزین اور علم و تحقیق کی آئینہ دار [illegible]

• [illegible] صفحات معیاری کتابت [illegible]

مجلد خوبصورت [illegible] کور قیمت [illegible]

سول ایجنٹ : المکتبۃ السلفیۃ شیش محل روڈ لاہور ۲